اصولِ تفسیر اور علومِ قرآن پر ایک نہایت اہم کتاب

# الفوز الکبیر


تالیف:

شاہ ولی اللہ دہلویؒ

ترجمہ:

پروفیسر مولانا محمدؐ رفیق چودھری

اُصولِ تفسیر اور علوم القرآن پر ایک نہایت اہم کتاب

# اَلفوزُ الکبیر

تالیف

شاہ ولی اللہ دہلویؒ

ترجمہ

پروفیسر مولانا محمد رفیق چودھری

مکتبہ قرآنیات، لاہور

لوگ قرآن سے تصوف کے مسائل تلاش کر کے ان کی تفسیر بیان کرتے ہیں۔ان کو قرآن میں جہاں کہیں کوئی صوفیانہ نکتہ ملتا ہے یہ اس کی تشریح کر دیتے ہیں۔

الغرض تفسیر کا میدان بہت وسیع ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر مسلمان قرآن کو سمجھنا چاہتا ہے۔لہٰذا مفسرین نے اپنے اپنے ذوق اور قابلیت کے مطابق اس کی تفسیر کر دی ہے اور اپنے مسلک کو بھی پیش نظر رکھا ہے، جس کے سبب علم تفسیر میں بڑی وسعت پیدا ہوگئی ہے اور اتنی تفسیری کتب لکھی گئی ہیں، جن کا کوئی شمار نہیں۔

اس کے علاوہ بعض علماء نے مذکورہ تمام قسم کی تفاسیر کو جمع کرتے ہوئے جامع تفسیریں بھی لکھی ہیں۔جو عربی زبان میں بھی ہیں اور فارسی زبان میں بھی۔(اور اب اُردو زبان میں بھی۔مترجم) کسی نے مختصر تفسیر لکھی تو کسی نے مفصل (Detailed)۔اس طرح تفسیر کا میدان بہت وسیع ہو گیا۔

تفسیر کی تمام مذکورہ اقسام میری نظر میں ہیں۔میں ان کے اصولوں اور تفصیلات کو اچھی طرح جانتا ہوں۔میں نے ان تمام قسم کی تفسیروں پر مجتہدانہ طور پر تحقیق کی ہے۔بلکہ ان کے علاوہ تفسیر کی دو ایک قسمیں ایسی ہیں جو مجھے براہِ راست الہام ہوئی ہیں اور جن کو اس کتاب میں لکھ رہا ہوں اور یہ ایک ایسی سعادت ہے جس کا شکر کرنا کسی انسان کے بس میں نہیں۔

(مصنف مرحوم کا یہ بہت بڑا دعویٰ ہے۔مترجم)

## اہل حدیث کی تفاسیر اور شانِ نزول:

علم تفسیر کا ایک اہم موضوع سورتوں اور آیتوں کا شانِ نزول ہے۔جس کا مطلب یہ ہے کہ اُن حالات و واقعات کو سمجھا جائے جن کے بارے میں کوئی سورت یا آیت نازل ہوئی۔

شانِ نزول (یا اسبابِ نزول) کی دو قسمیں ہیں اُن میں ایک قسم وہ ہے جن میں ایسے واقعات اور حالات شامل ہیں جن کے بغیر سورتوں یا آیتوں کا صحیح مفہوم سمجھا نہیں جا سکتا۔

مثال کے طور پر نبی کریم ﷺ کے مبارک زمانے میں کوئی ایسا واقعہ پیش آیا جس سے